## دربیان صفت عالم مثال

اے بھائی سمجھ مثال کی بات / ثابت جو ہی عقل و نقل کے ساتھ

پہچان کہ وہ مثال کیا ہے / تحقیق کر اوسکا حال کیا ہے

وہ ہے ز تصورات انسان / محسوس کی کیفیت کے درمیان

ادراک مین جو خیال سے آئے / ترکیب لطیف سے بنایائے

ترکیب کثیف سے بری ہو / تبعیض و نہ تجزیہ ہو اسکو

نہ خرق اسے نہ توڑ اسمین / نا غرق اسے نہ جوڑ اسمین

نورانیت و تجردی سے / یا روح مماثلت ہی رکھے

با عالم حسی و مقدار / محسوسی مین ہو مشابہت دار

جہتین مین انکے ہووے مائل / برزخ ہے وہ اور حد فاصل

اس برزخی مرتبے کو حکما / کہتے ہین مثال نام اسکا

دو قسم من اوسکے متصل ایک / اعلے ہے مثال منفصل ایک

جو لفظون کو پائے اور اجسام / ہے متصل اس مثال کا نام

جو روحونکو پائے معنیان اور / ہے یہ سمجھ وہ منفصل ہی کر غور

بیدار مین اور خواب کے بیچ / پاوے کوی شکل شیر یا کچھ

ان شکلون کو تو مثال ہی جان / ہر شئے کی مثال یون ہی پہچان

ہر جسم کو ہے مثال ثابت / ہو مو بہ مو اسمین حال ثابت

اس جسمی مثال کے ہیں وہ طور　　ہے متصل ایک منفصل اور
پاتینکو جسے خیال ہے خام　　ہے منفصل اوس مثال کا نام
ہو روح ہے شکل جسم اوسمین　　اجسام ہی شکل روح لیوین
ہوتے ہین مشخص اوسمین اعمال　　لیتے ہین معانی صورت حال
اجسام بنین مجردات اور　　خرق عادات و نادرات اور
منکر و نکیر کے سوالات　　بھی راحت قبر و غم کے حالات
اس عالم منفصل مین ہین سب　　دُنیا کے سزا جزا مرتب
افلاک سے لیکے تا عناصر　　جو انکے میانے ہووین حاضر
ہر یک کے مناسبت سے معدود　　ہین عالم منفصل مین موجود
اجسام صقیلہ اور شفاف　　اب آینہ سے ہو شئی کوئی صاف
اُنہین جو دکھاتے دیوین اشکال　　ہے عالم منفصل بہر حال
پاتینکو جسے خیال لازم　　وہ عالم متصل ہے خادم
ہے عالم منفصل جیون آقا　　یہہ متصل اسکا مثل چیلا
وہ عالم منفصل گویا بحر　　یہہ عالم متصل ہے جیون نہر
مطلق وہ مثال منفصل ہے　　با قید مثال متصل ہے
پاتے ہین ملاحظے سے جسکے　　مطلق سے طرف کے بھید سارے
ہر ہر بند سے انکے سر کے درمیان　　حاصل ہے خیال متصل جان

# تمثیل

اے بھائی سُن اب مثلت مثلاً — انجان نہ ہو تو جان عمداً
کہتے ہیں زمین بہت بڑی ہے — اُتری چوڑی سمجھی بڑی ہے
ہے گرچہ زمین عظیم جُثّہ — لیکن ہے قمر کی پاؤ حصہ
بالجملہ قمر بہت بڑا ہے — ہر یک کی نظر میں بن کھڑا ہے
تاہم وہ بھر خیال موجود — سوتے جگنے کے حال موجود
یک چاند فقط کروڑوں لک ہو — آتا ہے خیال میں سبھوں کو
اقتار کروڑہا خیالی — بے شبہ ہیں عالم مثالی
یک شخص کو سیکڑوں تے انسان — ہر حال میں دیکھتا ہے اسکان
یہہ جسم جو مادّی ہے خاکی — اظہر ہے کہ اوسکو ہو ملاکی
اس جسم مثال کو نہیں گھات — ہے قائمی اسکو روحکے ساتھ
ہر جسم مثال روح با سم — میں دو تو شریک راحت و غم
ہے جسم مثال غور کی جائے — کسطرح وہ اسکو پے پہلائے
لاکھوں کے خیال ایک آوے — ہر یک بخیال اُسے بچھاوے
پھیلاؤ مثال کا ہو جب یوں — ارواح کو کسطرح نہ ہو کیوں
گر آوے خیال میں کوئی شئے — اُس شکل کے ساتھ روح بھی ہے
بے روح مثال کوئی کیا ہو — بن روح مثال جسم نا ہو

## تمثیل

کئی کوئی سوتے اد بینہ | جا دیوے نزیارت مدینہ
یہہ روح و مثال کی ہی حالان | بستر سے مزار تک ہے یکسان
یا عرش پہ جائے کوئی سوتا | یا تحت ثرا سے آئے ہوتا
لے فوق سے تحت تک ہے سوق | ہون راحت و رنج مین بصد ذوق
ئے نکلتے فقط مثال کے مین | سے قال گذرتے حال کے مین

## فائدہ

حیوانونکی جان سے جان انسان | اعلےٰ و لطیف تر ہی ایجان
سے ہے جان ملایک اُن سے اعلےٰ | سرخیل کا خیل سے دو بالا
ویساہی مثال انس و جن سے | الطف ہین مثال ملک کے
پہیلاؤ جسد مین نام کا ہے | زاید ہو اگر تو بام کا ہے
پہیلاؤ مثال کا زیادہ | ہر جا ہے موافق ارادہ
پہیلاؤن مین روح کا ہی بڑھکر | اعلاؤن مین اور اور برتر
نزدیک رسول خاص عربی | آتے تھے امین ہو دحیہ کلبی
نے اپنے مقام سے الگ تھے | تو جان یہان وہان تلک تھے
خاصان متعدد مکان مین | دعوت پہ گئے ہین ایک زمان مین
جیون جاوے نظر فلک پہ جس آن | رہتی ہے یہان وہان یکسان

ہے روح مبارک سے منور | جو نور ہن سے پیدا ہو نکلے ہر

حضرت کا مثال سب سے اعلی | عالم کے مثال سے وہ بالا

بھی جسم شریف لطف دیاک | کیا ہووے عجب گذرنا افلاک

جس جسم کا سایہ کل جہان ہو | اس جسم کو سایہ پھر کہان ہو

معراج نبی سے ہی عجب کیا | حاصل جو ہوا ہی قرب مولی

## در بیان صفت عالم ارواح

اے بھائی سمجھ کہ کون ہے روح | تا کشف کا در ہو تجھ پہ مفتوح

جو عینی مظاہرون کے درمیان | رکھے صفت ظہور اعیان

خود ذات کو بھی صفاتکو پائے | اور اپنے سرکے ذاتکو پائے

اور عقل سے آپ پائے جاوے | آثار سے عقل ہیچ اوسے

ترکیب کثیفی اور لطیفی | نا رکھے بسیط ہووے خود ہی

یہہ مرتبہ روحی زیر جبروت | ہے عالم روح و عقل و ملکوت

## اقسام ارواح

ارواح کثیر ہین ملا عجیب | اقسام ہین انکے پانچ لاریب

اول ہین ملک ملاء اعلی | در طاعت و ذکر حق تعالی

خالق کے حضور خلق سے دور | تا ہم بخدا ہین عنصر مامور

## دوم عقول مجردہ

دوم ہین عقول جون مذکر ذاتون مین نفوس کے موثر
دربان ہین درالوہیت کے فیضان ربوبیت کے حیلے
ارواحون کے صفمین سب سے اول وہ جو ہے رئیس کل مکمل
کہتے ہین اوسیکو روح اعظم اور عقل بھی عقل کل مکرم
بھی ام الکتاب و عقل اول اے علی قلم اور نور اکمل
یہہ عقل کل و عقول جزوی اقسام سمیت جو ہین اپنی
جبروتی مقام پر ہین قایم جبرئیل وغیرہ جو ہین دایم
دیتے ہین جہانکی سربرائی ہے جسپہ گواہ کل خدائی

## سوم نفوس مجردہ

سوم ہین نفوس کل عالم اجسام کی پرورش کو ہر دم
کہتے ہین عقول ہین موثر النفس متاثر و مدبر
ملکوتی ملک ہے نام انکا تدبیر جسد ہے کام انکا
ظلمانی جسم یا ہو نوری یا معنوی جسم یا ہو صوری
بانسبت ان ملائکون سے آتے ہین وقوع بیچ سارے
جون معجزے و نفوس عظام کرتے ہین اثر بدیگر اجسام
سردار نفوس جملہ الواح سلطان ہمہ مدبر ارواح
ہے نفس کل اپنی کلیت سے اسکی صف اولین ہے جائے

مصحف ہے بسین کہ اسمین اشیا | تفصیل سے ہے ظہور انکا
باعدم تغیر و تبدل | محفوظ بلوح ہین سمجھ کل
پس نفس کل و نفوس دیگر | ملکوتی مقام پر مقرر
جو عنصریات عنصرون مین | رکہتے ہین تصرفات روحین
کہتے ہین انہین نفوس اسفل | اسفل مین ہی انکا ہووے محل
جو عنصری ہون نفوس وے سب | جزوی ہو بسیط یا مرکب
ملکوتی مقام اسفلی مین | اقسام سمیت اپنی ہووین

## چہارم نفوس منطبعہ

ہے منطبعہ نفوس جو تھے | تدبیر بدن فقط ہے ان سے
روحانیہ جو مجردہ ہین | ئے انکے قوی مدبرہ ہین
جو صورتین ہونے والیان ہین | نقش انکے انہین درمیان ہین
افلاک کو کہتے نفس دو ہین | افلاکیہ سر براکو جو ہین
یک ناطقہ مجردہ ہے | یک منطبعہ بمادہ ہے
انسان مین بھی نفس دو اسیطور | یک منطبعہ ہے ناطقہ اور
ہے ناطقہ پاک مادے سے | سب کام جسد مین اسکے
وے منطبعہ جو در سما ہین | انسان کے اسنگے جون قوے ہین
فایض ہو یہ نفس ناطقہ تب | ساری ہو بدن کرین مرتب

ملکوتی ملائکہ کے درمیان — ہے جسم کل آگے سب کے بیچہان
بہ نفس کل و نفوس جزوی — قایم اپنے مقام پر ہی
ازروئے حفاظت اے حق آگاہ — ہین عقل سبہی خلیفۃ اللہ
من جملہ نفوس ناطقہ اور — عقلو نکے خلیفہ ہین اسطور

## پنجم ارواح سدنہ

ہین پانچوین قسم کے وے ارواح — اجسام کی جنسے ہووے اصلاح
سدنہ و قوے بہی انکاہی نام — اقسام کے جسم کے ہین خدام
جون غازیہ اور جاذبہ ہے — بہی ہاضمہ اور دافعہ ہے
بہی مولدہ ہے مصورہ اور — ایسے کئی اور رتن مین کر غور

## فایدہ

جب تخم زمین مین ہو بلا اور — اجزاے عناصر اسکو لین گہیر
وہ تخم بجود بقوت اپنے — اجزائے عناصر اپنے لیوے
بر شکل معینہ نمود آئے — افزایش جسم کو نمو لائے
پہر موڑ ہو ساق ڈالیان پات — ازبار ہو پہول اور ثمرات
آخر ہو ضعیف اور مفقود — متلاشی ہوے یعنی نیست نابود

## ایضاً

بہی خون و منی رحم مین ہوکر — تدبیر سے مان کے ہون مدبر

نطفہ مع خون علقگی سے
رفتہ رفتہ وہ مضغگی سے
پھر مضغگی سے جنینیت پائے
طفلی سے صبا بلوغ پر آئے
بعد اسکے شباب ہے کھونت
آخر میں اسے ہو شیخوخیت
ہوتے ہوتے ہو شیخ فانی
ختم اپنی کرے ہے زندگانی
اجسام کی ہووین جو حالات
ان سب مین قوتونکے مین کمالات

## ایضا

ویسا ہی عفونت مرکب
حد کو پہنچ اپنے ہو مرتب
ہو جسم و مثال و روح پیدا
افعال اقوال ہون ہو یدا

## فائدہ

بالجملہ نفوس آسمانی
اور اونکے قوے جو مین نہانی
ہر جسم کے بیچ سر بسر مین
علوی سفلی مین منتشر مین
وے ذرے مین شمس نفس کل کے
یا برگ سے مین ریاض گل کے
افلاک مین باپ مان عناصر
اولاد حوادثات ظاہر
افلاک عناصرون پہ گردان
جون مادے پہ نر کرے ہے جولان
افلاک کے گردشون سے ظاہر
ہو وے متاثرہ عناصر
تاثیر سے خوم مثال حال
پیدا اثر جو پتہ کو ہر سال
بس اسکے نفس کی ہیں نشانی
خود جوش کیا ہی نفس کل نی

اس شکل سے ہو جو ہو مقدر / آوے ہے پہن لباس باہر
پس فیض جدید ایک پہنچا / سے ہے معدنی نفس نام اسکا
جو عنصری ہین لطافتین خوب / اس فیض کے اثر سے ہون مجرو
اس معدنی نفس کے دو خادم / ہین خفت و ثقل جیون ملازم
وے تینون ہین خادم نباتی / خدمت کے لئے مدام ساقی
پہر جوش کیا ہے نفس کل نے / اچھی صورون مین معدنی کے
پس پائی ظہور کل نباتات / لے معدنی نفس و خادمان سات
پہر فیض جدید ایک پہنچا / سے ہے جذب عناصر اثر اسکا
ہین آٹ نباتیہ کے خادم / خادم مخدوم سے ملازم
جب خوب ہوے نبات پیدا / پہر جوش ہوا ہے نفس کل کا
اچھی سی نباتی صورتون مین / پیدا ہوے خاص مورتو مین
پہر فیض جدید اور پہنچا / حیوانیہ نفس نام جس کا
اس فیض کے اثر سے ہو عادی / حیوان ہین بحرکت ارادی
خدام سمیت کل نباتات / حیوانیہ نفس کے ہوے ساتھ
ہین چہار وہ اور خاص خادم / حیوانیہ نفس کو ملازم
جیون خوف و غضب حواس خمسہ / بہی باعث فاعلہ وغیرہ
حیوانیہ جب ظہور پائی / خدام سمیت پوریائی

## فصل

حیرت ہے مجھے بڑی عزیزو — اے صاحب عقل و ذہن تمیزو
کھاتا ہے غذا طعام ہے کون — چکھتا ہے مزے تمام بھی کون
حالانکہ ہے روح خود منزہ — کھانے پینے سے بھی مبرّہ
نا جسم کو ہے غذا کی طاقت — نا چکھنے مزو نکی بھی لیاقت
پھر جاتی غذا کہاں کدھر ہے — کونٹھوں سے بہم جو سربسر ہے
رکھے ہیں نظر قوای انسان — با فیض قوی قوای رحمان
پس راحت و رنج شادی و غم — کس پر ہے کہو دکھ اور ماتم
کیا جسم یا مثال پر ہے — یا روح کے خاص حال پر ہے
کہتا ہون سن اب بقول امام — مین جسم کے تین حال ظاہر
کاٹو تو کٹے بدن بھی دکھ پائے — کٹتا نہ اسکا بھی نظر آئے
دو حال مثال کے ہین دریافت — کٹنے کے سوا بحالت خواب
ہے روح کو باقی ایک ہی حال — با راحت و رنج سالہا سال
جب ذات کو سب سے برتری ہے — ہر عیب و زوال سے بری ہے

## تمثیل

گر پوچھے کوئی زبان ہے میری — سمجھ بول زبان تو کون ہے ری
کہتی ہے کہ سمجھ زبان ہون مین — نا آنکھ نہ ناک کان ہون مین

پھر پوچھے کہ کیا ہے نام تیرا
کہہ کونسا ہے مقام تیرا

کہتی تھی زبان کہ مین ہون مشتاق
مشتاق کے فیض سر بسر طاق

میرا ہے مقام لامکانی
بالفعل مکانی ہون زمانی

یا روکھوئے نکات کیا ہین
یک جیب کی دو دوبات کیا ہین

طاقت ہی زبانکی اصلمین طاق
مشتاق و زبان ہی روح مشتاق

کر پہلے نزول تھا زبانی
پھر ہے بعروج لامکانی

قرآن نبی کے لب سے ظاہر
جو حق نکھا کہے ہو کافر

یہ قرب نوافل و فرایض
ہے فیض زبان روح فائض

پس روحکوا پنے تو زبان جان
روحون کا ہے روح ایک رحمان

فائدہ

اے بھائی سن اب تو جانکی بات
سن دل سے رکھہ سکو جانکے ساتھ

تن مردہ تو ونکو زندے مین جان
مردے تو ہے زندہ جان پہچان

جون ہو وین قوی بروح مردہ
ویسا ہی جہان بحق شمردہ

خالق کو ہے خاص زندگی ہی
عالم کو تمام مردگی ہے

ہر جسم کو جسطرح سے جان ہی
حق جان جہان جسد جہان ہے

ارواح ملائکہ قوائے ہین
اجسام جہان کے سرا ہین

افلاک وعناصر و موالید
اعضے ہین فقط یہی ہی توحید

## در بیان لطیف شدن کثیف

ای بھائی سن اب دو قول قابل ... معقول جو ہین بعقل عاقل
یک ہووے کثیف لطف اعلی ... گندم کا ہے جسطرح نوالہ
گندم جو ثقیل ہے کثیف اور ... ہوتا ہے لطیف کیجئے غور
دہقان اسے بوئے خاک مین جب ... یا پرورشی وہ ہو مرتب
تہوڑے ہی دنونمین آوے باہر ... سر سبز بہ برگ و ساق ظاہر
آخر کو لے آوے سر پہ خوشہ ... از بہر غذا طعام و توشہ
غاذی کی غذا ہو فانیت لے ... انسانیت اور انانیت لے
کہتے ہین اوسے اگرچہ گندم ... آخر کو ہو اسکی گندگی گم
ہوتا ہے فنا وہ روح مین جا ... یا روبہ سے کیا کلام بیجا
گر آدمی ہووے کامل انسان ... کیا جائے عجب ہو جان بجانان
گندم کی طرح اگر نہ ہون ہم ... گندم سے ہون بلکہ جو سے بہی کم

## در بیان کثیف شدن لطیف

جسوقت عفونت ایک ہووے ... بو باس نہ اسکی نیک ہووے
جب ہووین دو جا جمع یکجائے ... بدبوئی سے اسکی مغز چڑ جائے
وہ بوئے خفیف اپنی قوت ... لیتی ہے غلیظی اور رنگت
جب اسکے قوی ہنین زبردست ... ہو جسم وہ کچھ بصورت ہست

ایسے ہی کروڑوں لاکھوں کیڑے
پیدا ہوں جہاں میں جوں مکوڑے

جب ہوئے خفیف اسطرح ہو
اجزائے لطیف کسطرح ہو

باروت کی دید میں لگن ہے
گلشن گلشن چمن چمن ہے

جن و پری روز و شب مہ و سال
ہر رنگ دکھیں بصورت حال

ارواح و ملایک از لطافت
نظر آویں بکسوت کثافت

ارواح سبھی جدا جدا ہیں
جوں انکی صور علیحدہ ہیں

ارواح و لطیف ہو مثالی
اوین بلباس جسم حالی

ارواح و ملایک اور جنات
لیں رنگ موافق خیالات

پھر کیا ہے عجب کہ عالم آرائے
ہر کون و مکاں میں نمو وائے

پس کیا ہے عجب کہ رب رحمان
خود بنیں لباس جن و انسان

پھر کیا ہے عجب صدائے عالم
عالم ہی سب بنے بذات خود ہم

ہو جھاڑ کہیں سے کہے انا اللہ
منصور ہو بایزید گہ گاہ

بتلاوے کبھی تجلی طور
دکھلاوے کبھی ظہور پر نور

معراج کی شب نظر میں آیا
امرد کے جمال زلفیں والا

گہ صورت عائشہ دکھائی
فرمائی تجلی ہے خدا نے

اقسام تجلیات سے ہو
پھر پاک کا پاک ذات سے ہو

تحقیق ہے لیس مثلہ شے
وہ شئے ہو اگر تو کیا عجب ہے

| | |
|---|---|
| جبرئیل بشکل دحیہ کلبی | آتے تھے حضور شاہ عربی |
| جبرئیل ہوا دحی کلبی اے یار | نا کلبی ہوا جبرئیل زنہار |

## تمثیل

| | |
|---|---|
| مثلاً کوئی شخص اپنے اطراف | لاکھون سے لیا ہو آئینے صاف |
| ہر آئینہ عکس شخص کا لے | زنگ اپنے سر کا ہے نکالے |
| ہر شخص مین کچھ قصور نا ہو | بے آئینہ بھی ظہور نا ہو |
| جب شخص کی عکس پر نظر ہے | آئینہ نظر سے دور تر ہے |
| ہو ویگی نظر جب آئینے پر | گم عکس نظر سے ہو وے یکسر |
| ویسا ہی جو جسم کو بجہاوے | وہ روح کو پھر کہان سے پاوے |
| عالم کو جو دیکھتا ہو ظاہر | وہ ہو وے کہان خدا سے ماہر |
| جو دیکھے خدا تو خلق گم ہین | عجب اسکی نظر سے کلہم ہین |

## اقسام ظہور

| | |
|---|---|
| کل تین طرح کے ہین ظہورات | یک مادی ہے بھا دیگت |
| جسطرح کہ شخص و آئینہ ہے | با مادیت معاشرہ ہے |
| دوم ہے مجردی کا فیضان | با مادیت خوب کر دہیان |
| جیون روح کا فیض جسم پر ہے | خالی نہین جس سے کوئی و ہرنے |
| سوم مجرد از مجرد | ہوتا ہے ظہور اسے مجدد |

| | |
|---|---|
| جسطرح ظہورِ حق تعالےٰ | ارواح مجردہ مین ڈالا |
| تفصیل سے ظل کو اپنے پھیلا ے | اسما کا ظہور کرکے بتلائے |

## فائدہ

| | |
|---|---|
| اے بھائی سُن اب بیانِ ظل کا | کہتا ہون مین راز اپنے دل کا |
| فرمایا خدا نے مدظل ہے | عالم ہے تمام عدِ ظل ہے |
| ظاہر ہون کہا وہ پاک رب ہے | پس ڈھونڈنا اسکا بس عجب ہے |
| عالم ہے دراصل نیست نابود | موجود اسے بوجھنا ہے بے سود |
| حیرت مین نہ آ نظر کو پھیلا | مت پوچھ زمین آسمان کیا |
| ہے خواب و خیال کل عالم | مت جان اُسے سراب سے کم |
| جب تو کہے کچھ گذشتہ حالات | گویا وے ہین خواب کے مقالات |
| عالم یہ بنا ہے خواب سا ہے | یا فانی سراحباب سا ہے |
| موجود بدو نفی عدم ہے | یا کئی دمین مثل دم ہے |

## اقسامِ توحید

| | |
|---|---|
| توحید خدا کے تین ہین طور | افعالی صفاتی ذاتی کر غور |
| افعال تمام خلق کے لا | کرنا ہے فنا بفعل مولےٰ |
| صفتو نکو سبھون کے جمع لاکر | صفتون مین خدا کے ہی فناکر |
| ذاتین جو تعینات مین حق | کرنا ہے فنا بذاتِ مطلق |

انسان ہے تخم جھاڑ عالم | یک خورد و کلان گویا در و آدم
جو تخم میں ہے وہ جھاڑ میں ہے | کنکر میں جو ہے پہاڑ میں ہے
پہلے ہی تو من عرف کو پہچان | من بعد قد عرف یہ کرو بیان
تا تیرے سے تجھکو معرفت ہو | پھر معرفت خدا ہو تجھکو

## احسن کما احسن اللہ الیک

تمثیل

کرنیکی خدا کے واسطے کی | جوں اسنے تیرے سے کی ہے نیکی
اندر سے وہ لایا تجھکو باہر | بتلا اسے تو بھی کرکے ظاہر
ظاہر ہوں کہا وہ ذات پاک اب | ظاہر کو نہ دیکھنا بڑا پاپ
باطن بھی وہی کہ وہ نہاں ہے | ہی اول و آخر جہاں ہی
جب تک نہ ہو جسم نا ہو ظاہر | ظاہر سے نہو وے کوئی ماہر
یار دیکھو سچ نہ جھوٹ بولو | عاجز کو نہ مار و کوٹ بولو
پہلے تو ملاؤ ہاتھ میں ہاتھ | پھر سے ہمسے کرو تم ایک دو بات
مشتاق کہو کہاں کدھر ہے | اتنا وہ نہیں سب مجھے نظر ہے
دیکھے ہو تم اوسکو یا نہیں ہو | فرمائی تا مجھے یقین ہو
کیسا ہے وہ کیا ہے رنگ اسکا | کیا ڈیل ہے ڈول ڈھنگ اسکا
کہتا ہے اگرچہ ایک عالم | مشتاق ہی ایک ابن آدم
ہمنے تو تجسم خود ہی دیکھا | صورت شکل اور ڈھنگ اسکا

[illegible]

وہ اِس ہی مکان میں مکین ہے ‏— اوصاف میں وہ چنان چنین ہے
کھا کھا کے قسم دلائلیں لائیں ‏— اسناد لے دیکھنے کی بتلائیں
پر مجھ کو نہ ہو وہ بات باور ‏— ہے جھوٹ صراحۃً سراسر
دیکھے نہ دکھائے روح مشتاق ‏— کرتے ہیں جسد پہ اسکا اطلاق
مشتاق فقط ہے گوشت و پوست ‏— جانے ہیں اسے کو دشمن و دوست
ہیں روح سے اندھے اور غافل ‏— جانے نہ فرائض و نوافل
مشتاق کدھر ہے وے کدھر ہیں ‏— وہ عرش پہ ہے وے فرش پر ہیں
مشتاق ہے حیثیت لامکانی ‏— بالفعل مکانی ہے زمانی
دیکھو کہ ہے روح تن سے ظاہر ‏— باطن سے نہ اسکے کوئی ماہر
وہ کہنا انہوں کا بے بدل ہے ‏— ضرب المثلوں سے جون مثل ہے
نادید و شنید اگر تو خواہی ‏— للّٰہ دو نیم بتو گولے ہے
حیوان ہے دیکھ دیکھتے ہیں ‏— مونچھہ آنکھ کو سنگ پھینکتے ہیں
حیوانی نظر تو ظاہری ہے ‏— باطن سے بری ہی سرسری ہے
انسانی نظر ہر اک طرف ہے ‏— اوسکو نظر اسکی ہی شرف ہے
دیکھ اسپ نفر کو رام ہو جائے ‏— مالک کو بجھا کے کان مٹکائے
جو ظاہری دیدگاہ و خر ہے ‏— کب رویت حق کو معتبر ہے

## فائدہ

حضرت جو بڑے ہیں واحد الذات
مخلوق کل اونکے ہیں کمالات

خود علم سے اپنے کر ارادہ
اعیان پہ کئے ہیں نقش سادہ

پیدایش خلق کی کل اشیا
جو جو تعین ضرور کر محصا

اسما و صفات کے برابر
اسباب جہان بنائے یکسر

پھر عقلین کر ظہور اسکا
پونچائے بنفس نور اسکا

ارواح میں پھر ظہور بتلائے
میں بعد نفوس بیچ پھیلائے

پھر کر کے مثال میں ظہورا
جسمو میں کئے ظہور پورا

## فائدہ

جو فوق مشیت خدا ہو
اعیان سبھی اسکو اے خدا جو

پس تحت مشیت اے سیانے
پیدا جو کی عقل ہے خدانے

علمی صور اسکے ہیں نہانی
کہتے ہیں انھین عالم معانی

جو علمی صور ہیں نفس کل کے
ارواح تمام ہیں ہمارے

روحون کے جو علمی صورتین ہون
وے ساری مثالی صورتین ہون

عالم جو مثالی اس کا ہے نام
علمی صور اسکے ہیں کل اجسام

اجسام کی صور علمی اے یار
قوت سے خیال کے ہیں جو چار

اعمال و عقاید اور اقوال
حیوانیہ اور کل افعال

کل عقل عقول سے تا افعال
مستقبل و ماضیہ کے احوال

یک کن کا ظہور کلہم مین … گر چاہے یک آن بیچ گم مین

الفاظ ہمارے جسطرح سے … ارواح کے حسب حوصلے کے

اسما و صفات کے مناسب … با علم و ارادہ اے مصاحب

ہو نفس سے عالم مثالی … آتے ہین زبان پر ہمارے

جیون حلقۂ آب بیچ جاوے … ہر جہت مین مثل سیل جاوے

بس رنگ برنگ ہو بہر حال … عالم مین دکھائی دین مہ و سال

## فائدہ

وے جو ہین نفوس آسمانی … ہین اول دور کے جہانی

دورون کے اخیر سب اے جان … ہے دورہ نفس کامل انسان

ہین درمیان انکے عنصریہ … تا ناقص النفس کل بریہ

جیون معدنیہ نباتیہ اور … حیوانیہ ملکیہ جنی کر غور

جیون لفظ ہمارے اے سیانے … ہون حسب مراد درمیانے

ویسا ہی خدائے عالم آرائے … اقوال افعال کرکے بتلائے

کلمات خدا کے ہین یہ عالم … الفاظ ہمارے جیسے باہم

## فائدہ

عقل کل و نفس کو کہون کیا … جز معنوی آدم اور حوّا

ان دونو کی زوجیت سے فی الفور … پیدا ہین عقول سب نفوس اور

ہیں خرد کی عقول و نفس جسدہم — ہائے ہین نکاح انبیا باہم

پیدا ہوئے عقل و نفس سے کون — پیدا کیا اسطرح بشر کون

از بس ہین ہزارون کے طبقات — ارزوے صفوف اور درجات

جبروت مین ہین عقول قایم — ملکوت مین ہین نفوس دایم

جبرئیل امین دگر سرافیل — مامور بجاے خود ہین بتقبیل

میکال جناب عزرئیل اور — قایم بمقام خود ہین کر غور

ہین عرش سے فرش تک فرشتے — ہر جسم کے جزء و کل سرشتے

ہے جسطرح روح و دل ہر جسم — اسطرح قوٰی حواس ہر قسم

ہے روح اگرچہ لامکانی — خون اسکا مقر ہے انتحانی

ہے دل کا مقام مضغۂ دل — یک جسم مین دو نور ہین مسلسل

سر عقل کی جا ہے فہم کی جاے — بھی حافظہ اور وہم کی جاے

ہے مشترکہ خیال سر مین — بھی سر کے قوٰی بجال سر مین

ہے قوت سامعہ بد و گوش — دیکھے آنکھ مین باصرہ کو خاموش

ہے ناک مین سونگنے کا قوت — چکھنے کا زبان پر ہے لذت

ہے قوت لمس تن بدن مین — ہاتھون مین زیادہ سو جگہ مین

ہے غاذیہ منہہ مین روٹی کھانے — بھی جاذبہ حلق کے میانے

معدے مین ہے ماسک اور ہاضم — امعا مین ہے دافعہ ملازم

بے پتے ہین غضب مبادل ہے
بھی کبستہ یقین [illegible]

گر دیبن خوشی جگر مین غم ہین
یون ہی قوی سر سے تا قدم ہین

القصہ ملائکہ مین اکثر
مرکز سے لے عرش تک مقرر

اوپر سے جو فیض ہووے جاری
موکل ملائکون مین ساری

ہر فیض ہو یک سے یک پہ صادر
آخر کے ملک پہ ہووے آخر

فیضان ہو دم بدم اسیطور
ہوتے رہین دور دور پر دور

ہر دور سے ہو یہی نتیجہ
قول و فعل و عمل وغیرہ

جون جسم مین جان و دل مین موجود
موجود ہے ماسوا مین معبود

جون جسم مین روح رکھین ہین
عالم مین وہ لامکان مکین ہے

## فائدہ

سب کہتے خدا خدا ہین
وہ ہے نہ اس سے ہم جدا ہین

لیکن نہین آئے وہ نظر مین
نا حضر و سفر نہ گھر نگر مین

سچ کہتے ہو لیکن اے عزیزو
وے عاقلو صاحب تمیزو

عالم یہ تمام ہے مجسم
اقسام سے ہین زیادہ و کم

ہر ایک سے یک لطیف تر ہے
الطف و کثیف تر سے تر ہے

اجسام ہین عالم شہادت
یا مادہ جنکی ہی ولادت

مین عالم امر کل ارواح
ملحق کرین جن سے سارے اشباح جنہیں

اقوال افعال و حس و حرکات | ہین روح کی ذات سے ہی ذرات
جب روح کا ہے ثبوت یارو | پر ماہیت اسکی مت بچارو
وہ بندہ ہے نادر اور الطف | با معرفتِ خدا مشرف
کہتے ہین اگرچہ اہل عرفان | ارواح فقط قوای رحمان
جب روحکا ہے ثبوت الحق | کیا سمجھے ہو پس بذاتِ مطلق
با فسق عزائمات اپنے | پہچانو خدا کی ذات اپنے
گر بولوگے روح ہی خدا ہے | یہ بات قیاس سے جدا ہے
نا آوے نظر وہ لامکانی | فرمایا اسی نے لن ترانی
گر قطع نظر قوی حواس اور | شادی و غمی فراست و غور
ہین سیکڑون اور غیر محسوس | انکار ہے انکا جائے افسوس
آتے نہین گرچہ وہ نظر مین | ثابت ہین مگر وے ہر بشر مین
ادراک انھونکا عقل سے ہے | بے عقل کو اسطرف نہین ہے
ہے کنہ خدا مین عقل بے عقل | نا غور و نہ فکر کو وہان دخل
معقول کبھو نہ ہووے منظور | ہے عقل سے تا نظر بہت دور
ہو جوت جہان تلک نظر جائے | آواز ہوا کے سطح پر آئے
سب ہے انکے ہی عقل کو رسائی | وحدت کثرت تلک سمائی
اعلیٰ ہے وہ سب سے حق تعالیٰ | اعلاؤن سے خلق کے نرالا

حضرت نے جو ہین بڑے مربی — فرمائے یہان رائیت ربی

## فائدہ در موازنہ

سچ بول مجھے تو اے برادر — مشتاق سب ہے کون کچھ بیان کر

مشتاق فقط ہے نام کس کا — اقوال افعال کام کس کا

کیا روح کو جانتا ہے مشتاق — یا جسم کو مانتا ہے مشتاق

یا دو نو کو جدے جدے مین — یا ایک ہین یا علحدے مین

گر دو ہین کہو تو بات مشکل — یا ایک کہو نکات مشکل

پھر کون ہے روح جسم کیا ہے — مشتاق کا اپنا اسم کیا ہے

ظاہر ہے کہ جسم چند اعضا — ہر عضو مین سیکڑون سے اجزا

دو پاؤن دو ہاتھ ایک سر ہے — پشت اور شکم سرین کمر ہے

ناک انکھ زبان کان دیگر — موچھین داڑہی و غیرہ اور

مشتاق یہی ہے یاد گر ہے — یا روح فقط بکر و فر ہے

ہے روح سے جسم کا سہارا — بے اسکے نہ اسکا ہو گذارا

بارہا دری جان جسم کا حال — بیٹھا ہوا جسمین ایک عمال

سنتا ہے زبان سے چاکتا ہے — عینک سے جسد کی تاکتا ہے

بو باس کی قدر ہے اپنی باس — لے دیکھ سے خلق سے کل اجناس

چلتا ہے وہ پاون سے زمین پر — بیٹھے لیٹے بچھا کے بستر

کہلاوے کمال سے خود انسان | حیوانی صفت سے ہووے حیوان
ہے روح سوار جسم مرکب | ملحل کرے بے سوار وہ کب
کرتا ہے معاملہ وہی روح | ہر یک سے مقابلہ وہی روح
جو کچھ ہے بجسم روح سے ہے | ہے روح کا فیض ہر رگ و پے
ہر جزء مین جسم کے وہی ہے | شش جہت کے بیچ اسکے ہی ہے
دیکھ اپنا تن کے درمیانے | رخ روح کا ہر طرف تجھانے
وہ اول تن سے ہے آخر تن | وہ باطن تن سے ظاہر تن
موجود ہے وہ قوی اسکے درمیان | پاتے نہین اوسکو تم مو الجان
گردن کی بہی رگ سے ہے وہ نزدیک | ہر جسم کے موٹے یا ہو باریک
حالانکہ ہے روح بے نمونہ | بے چون ہے وہ اور بے چگونہ
جب روح کا سب ہے گوشت اور پوست | ہے روح بدوست کل ہمہ اوست
مشتاق ہے روح روح مشتاق | پس جسم کی ہے کتاب در طاق
جان جسم کی سلطنت مین ہے شاہ | جانون مین جہان کے رب شہنشاہ
توحید ہی کمال کی ہے | عارف کو فنا و حال کی ہے
بے خود کو انا الحق و انا اللہ | ہے شرع مین جائز اسے حق آگاہ
جون تیری نظر مین ای حق آگاہ | ہے لام الف ہی اللہ اللہ
عارف کی نظر مین سب خدا ہے | عارف ہی خدا سے نے جدا ہے

ای بھائی سمجھ کہ کیا ہی دنیا | **فائدۂ دنیا** | [illegible] ہے یا ہے ادنی

حسب پرستش نزد رحمان | ہوتی دنیا کو عزت وشان
کفار نہ پائینگے چلو پانی | دنیا ہے غرض سرائے فانی
ایسا وہ سرا ہے اے پیارے | میدان قیام کے کنارے
ہے عقبیٰ کے مسافرونکی خاطر | رکہا ہے خدانے اسے مسافر
یاں ہے وہ سرا مثال بازار | اسباب بہرا جو ہووے درکار
تا توشہ کر آخرت کا پیدا | دیدار خدا کے ہووین شیدا
بس چاہئے روح باعمل ہو | ورنہ اسے راہ مین خلل ہو
گرچہ نہین روح از ازل سے ہے | لیکن ابدی سے باعمل ہے
کہتے ہین تمام اہل اسلام | ہے روح کا نفس ناطقہ نام
نار وحکو طبعی موت ہی جان | ایک آن فنا ہے اسکو پہچان
کیا جانے تو جان کو ای انجان | جب تک نہ ہو تجہکو کشف وعرفان
جب روح کا راز ہووے معلوم | تب بہید یہ تجہکو ہووے مفہوم
ہر روح ایک ہے حسب قول ماہر | ہین اسکو مواطن ومظاہر
ہو نشو ونمائی اسکو ہر گہاٹ | ہر منزل ومقام مین ٹہاٹ
موطن سے الست کے وہی جان | تجلی کرے تگ سکے تن
ہے عالم حسی نام اسکا | غفلت ہے تمام کام اسکا
یا روحکو حرص ہو جاودی[1] | یا حرص بقائی ہو زیادہ[2]

۱؎ جب پانی کا بہی ہونا جو ہر اصرف وہ
۲؎ جب کہانے پینے کا جزاں

حیوان سے توجہ یا ہو اسکو | انسان سے توجہ اسکو یا ہو
دنیا ہے یہی بہت دنیا | مزرعہ ہے مگر برائے عقبیٰ

## بیان حشر

بید اسکے عید مرے تک | حالات جو ہون بھلے برے تک
دنیا ہے فقط بحسب ظاہر | اس امر سے ہر کوئی ہے ماہر
جب لذتین ساری چھوٹ جاوین | بھی کل سے علاقے ٹوٹ جاوین
بعد اسکے جو گذرے روح کے ساتھ | ہین تا ابد آخرت کے حالات
کل حشر مین اے برادر من | کل روح کے ہین چہار موطن
جوین قبر و نشور جنت و نار | تفصیل سے جن کے مین ہون لاچار
ہر ایک کی گذری ہے تا دم صور | موطن ہے وہ پہلا نام مشہور
اعمال مشکل اسمین ہون اور | اچھون کو بہلے برونکو بد طور
ہے موطن روح دوسرا حشر | کل اہل قبور کے لئے نشر
قاضی ہو خدا رسول نائب | اس دن ہین بڑی بڑی مصائب
ہر ایک سے سوال ہو جواب اور | دیوینگے کتاب لین حساب اور
اعمال وہان بنین مجسم | ہر خیر و شر زیادت و کم
تابان رہے آفتاب سر پر | نیزے کی بلندی کے برابر
تا بینی سے زمین ہو بلا فرق | ہون اہل قیام عرق مین غرق

تا زا کوئی کوئی بہ سینہ — لوگون کو ہو [illegible]

پنجاہ ہزار سالہ وہ روز — مشکل کا ہے روز وہ [illegible]

نیکون کو وہان ہو چین آرام — وہ دن نہین عصر سے ہو تمام

حالات قیامت اے برادر — ماخذ سے کتاب کے طلب کر

پس موطن روح تیسرا ہے — جو نعمت و نار سے بھرا ہے

اعمال کے تخم جیسے بووین — ثمرات بہشت ویسے ہووین

جنت کے دخول سے ابد تک — موطن سہ ہے وہ بے شمار حد تک

اوّل سے تا آخر سماوات — جنّات کی جا ہے ہفت طبقات

موطن سہ ہے چہار وان جہنم — مانگے ہے پناہ جس سے عالم

مقعر سے فلک کے تا بمرکز — ہے جائے جہنمی مجوز

جنت مین مدام جنتی ہون — دوزخ مین دوام لعنتی ہون

## فائدہ

رکھتا ہے ظہور مرتبہ جو — کہتے ہین وجود عام اسکو

بھی ستہ مظاہر اسکا ہے نام — بھی ستہ تنزلات علام

ان ستہ مظاہرات مین کل — علمی عینی دو ہین تنزل

جو مظہرین صادق آوین حق پر — وے مظہرین علمی مین مقرر

جو خلق و خدا پہ آوین صادق — وے مظہرین عینی مین لواحق

## دربیان الوہیت

وہ جو ہے ظہور علم تفصیل | معلوم کثیر اسکے بے قیل
جون صورت ذہنی ذہنی اشکال | ہین کثرت علمی عینی تمثال
بھی کثرت کو نسبت سے ہو پاک | ترکیب و بسیط ہو بے باک
تا ہو نا بیان ظہور اشیا | سے عدم ذوات باعث اسکا
یہہ مرتبہ ہے الوہیت کا | معلومی کثرت احدیت کا
اسم اسکا ہے بجا انا العلیم | زیبا ہے قدیر انا الحکیم

## بیان وحدت

رکھے جو ظہور علم اجمال | معلومیت اسمین یک ہوے الحال
کثرت کی صلاحیت بھی رکھکر | جامع رہے جیون گل مخمر
بر تیسرے مرتبے مین آکے | کثرت کی صلاحیت وہ رکھے
منشا بانا ہو وحدت آن شان | اشیا کو وہان نہ مطلق امکان
نا داخلی اسمین ہووے کثرت | نا خارجی بھی وہی ہے وحدت
شایان انا شان قدرت اسکا ہے | لایق انا شان علم بھی اسے

## بیان غیب الغیب

جس مرتبے مین ظہور نا ہو | وہ گنج خفی ہے ابتدا جو
منظہر ہو تمام مظہر دونکا | کثرت کی بھی قید سے معرا

بھی علم انا کچھ اسمین نا ہو — بالقوہ لیاقت انا ہو
بھی نار ہے قابل اشارت — نا مشہودیت نہ مظہریت
مخفی ہون وہان سبھی صفاتین — اسماء و شیون اور نکاتین
یہہ مرتبہ بھلا غیب کا ہے — تصدیق کا ہے نہ ریب کا ہے
کہتے ہین اسے وجود خاص اور — غیب الغیب و ہویت بلا غور
ئے مرتبے ہین ربوبیت کے — غیب و وحدت الوہیت کے

## خاتمۃ الکتاب

ہے فضل خدا سے خاتمہ خیر — تا گنج خفی ہمین ہو اسیر
کیا گنج خفی کا راز بولون — کیا مختصر و دراز بولون
اس گنج خفی کا کیا بیان ہو — جو مخفی ہو کسطرح عیان ہو
اس گنج کے در کی ادنی مسمار — یہہ کون و مکان ہے نور و انوار
ایسے کئی بے حساب عالم — اس گنج کے بیچ ہین فراہم
ایسے کئی بیشمار خلقت — ہین مخفی وہان برنگ و رنگت
ایسے کئی ترجگت کے اقسام — اس گنج خفی کے بیچ مادام
از بسکہ تجلیات ذاتی — کثرت سے ظہور ہا صفاتی
اس گنج خفی کے درمیان ہین — لاکھون سے کروڑہا جہان ہین
بالجملہ ہمارا وہی گھر ہے — آبائی قدیم خوش نگر ہے

تربت سے حبیب کے قدم کی — آسان ہمیں راہ ہو قدم کی
تاجاویں نہ قدم کو سر کے بل سے — جیوں پہنچا قلم نیا جہاں سے

حضرت پہ درود دمبدم ہو
صلوٰۃ درود تاقدم ہو

# تمت الکتاب بعون اللہ مسبب الاسباب

## تاریخ تالیف کتاب از محمد سعادت اللہ صاحب قریشی

مشیخت پنہ حضرت با وقار — شریعت دثار و طریقت شعار
گہرہای علم تصوف خوش آب — زبہر جواہر نمود انتخاب
سعادت سن تالیفش را شگفت — زہے انتخاب جواہر بگفت

۱۲۹۱

## تاریخ طبع کتاب از محمد خلیل الرحمن صاحب قریشی

آنکہ ذو العقل بود ہم ذو العین — بخدا حضرت مشتاق عیان
گاہ مالوہ گہے آلہ حق — ذات او بندہ نما حق تبیان
کرد تالیف کتاب جامع — کلّہ تذکرہ کون و مکان
میشود منتہی ہر مبتدیش — خود شناسی و خدادانی ازان
گشت چون طبع سنش گفت خلیل — شدہ مطبوعہ کتاب العرفان

۱۲۹۶

## از فکر محمد عبد الرزاق صاحب قریشی

چو حضرت مرشدی مشتاق والا — در عرفان بسلک شاعری سفت
بنوع طرز نو تالیف فرمود — گل ہر بیت چون گلزار بشگفت
شدہ چون طبع تالیفش بدل عبد — سنش طبع کتاب معرفت گفت

۱۲۹۶

## شعر

| | |
|---|---|
| ہمنے جان تن مین جا بجا پایا | ہر یک اعضے مین خود نما پایا |
| کہین پشت و شکم کہین سر ہے | کہین سینہ و دست و پا پایا |
| دل جگر ہی کہین کہین ہی دماغ | کہین معدہ و رودہا پایا |
| کہین عقل و خیال و خمسہ حواس | سبعہ صفتین کہین قوی پایا |
| نفس و دل اور کل منافی جسم | نہین کچہہ روح کے سوا پایا |
| جسپہ مشتاق ہو کے بندہ نما | ما سوا اللہ مین خدا پایا |

## شعر

| | |
|---|---|
| ہمنے قران مین اینما دیکھا | سب جہا مین جہان نما دیکھا |
| سیر مین عرش و فرش کے ہمنے | وہی عرش و وہی سما دیکھا |
| کُل اشیا کہ اشیا ون مین | لا مکانی وہی ہما دیکھا |
| جگ کی میزان کو کر کے زیر و زبر | ہُوَ اَنَا اَنتَ انتما دیکھا |
| جب اَنا مین اَنا ہوا فانی | پہر کدہر ما کہان شما دیکھا |
| وہ جو دیکھا خدا خدا دیکھا | نہ یہ ما بین لا و ما دیکھا |
| ہو کے مشتاق حق سے بندہ نما | ما سوا اللہ کو عما دیکھا |
| ہیر میر اسراب سے ہی لطیف | ہر کثیف اوسکو طین و ما دیکھا |

## شعر

| | |
|---|---|
| مرشدا کچہہ تو آپنے ربکی بول | کشف سے اپنی عقدہ میرا کہول |
| بولا بالفعل رب مشبہ ہے | کیا کہون کچہہ مقدمہ ہی گول |
| گول گول اسکی کل خدائی ہے | چتر شاہی کہین کہین کچکول |
| دیکہہ لے اینما نہ ہو ششدر | چاہتا کیا ہی لیکے رسی ڈول |
| بہ طناب وجود خیمہ خلق | شش جہت ہی تنا ہوا اچہول |

گرم تر ہے خدائی کا بازار — جوہر ارزان ہے کوڑیون کے مول
اللہ اللہ پیاز کا ڈلا — کیا ہے میزان معرفت سے تول
ہے صغیر و کبیر دو انسان — پیچ اور جھاڑ کی ہے جیسی پول
مادی شے سے یا مجرد کو — خارج جسم روح کو نہ ٹٹول
بحر سینہ سے پیر کے مشتاق — کر کے غواصی موتیون کو رول

## شعر

عقل کہتی ہے کہ ہے روح سراپا تن مین — کیا لطیف آرہا اس حیثیت احسن مین
مادہ اوسکا کہان ہے وہ کدہر سے آیا — یا خود آئندہ ہے وہ سوچئے کچھ تو من مین
وہ گل تازہ بہاری ہین بہت اوسکے رنگ — سیر کو نکلا اسی آب و گلی گلشن مین
روح کل صفتین قوی اور حواس خمسہ — ساری مصروف اسی جرم کے ہین برتن مین
اسی مجموع کو کثرت کہین گر یا ہمہ اوست — کیا وظیفے کے خلل ہو عدد سمرن مین
جان کو جان کہ مخلوق ہے وہ گلشنی گل — نہ خدا جان کہ ایمان نہو گلقن مین
قد عرف کا ہے بڑا دایرہ اے حلقہ بگوش — من عرف کی نہین طوق فقط گردن مین
دیکھ سرمہ سے بصارت کے لقای روحے — ہووے اس طرح کی بینائی کہان الجھن مین
روح باطن ہے مگر جسم سراپا ظاہر — باطن روح کہان پاوے کوئی در سمن مین
کر نظر رایت ربی کو سمجھا رب ہے رب — دلکی دوربین سے دیکھے نہ کوئی دربین مین
سیکھ توحید وجودی کو چل اب اے مشتاق — پیر مرشد محی دین کامل ہے بہت اس فن مین

## تاریخ رحلت جناب مرشدی حضرت سید عبد اللطیف شاہ محی الدین ثانی قادری ویلوری قدس سرہ

قطب الاقطاب مرشدی کہ ازو — این ہمہ سیر و دورہ کثرت
بود تقدیری امر قطبیتش — بخدا و رسول ہم قربت
شد وصالش بحق بہ قرب نبی — بہ فن او بقیعۃ الجنت
گفت مشتاق ثانیا فی التاریخ — غاب قطب القدم من رحلت

۱۲۸۹ھ